Vol. I
No. 29.

Monday,
5th April, 1954.



# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

### PART II—PROCEEDINGS OTHER THAN QUESTIONS AND ANSWERS

CONTENTS



*Note* :—*at the beginning of the Speech denotes confirmation not received.

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
1954

# THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Monday, the 5th April,* 1954

The House met at Half Past Two of the Clock.

[MR. SPEAKER IN THE CHAIR]

(QUESTIONS AND ANSWERS)

[SEE PART I]

## Business of the House

*Mr. Speaker :* Regarding the adjournment motion given notice of by Shri S. Ramanatham.

آپ نے کہا تھا کہ اس بارے میں یہ دریافت کرینگے کہ عدالت کو فرسٹ انفرمیشن ( First information ) دیا گیا ہے یا نہیں

شری ایس - رام نادھم (ھنمکنڈہ) - میں نے جس سلسلہ میں اڈجرنمنٹ موشن پیش کیا ہے اس کے بارے میں فرسٹ انفرمیشن رپورٹ داخل نہیں کی گئی ہے -

डिप्युटी मिनिस्टर फॉर होम (श्री. श्रीनिवासराव अेखेलीकर) :—स्पीकर सर, मेरे पास जो रिपोर्ट मौजूद है अुससे मालूम होता है कि क्राअिम नंबर के साथ बतलाया गया है। यह पर्चा अदालत में भेजा गया है और हर अेक पार्टीके छ: अिस तरह से कुल बारा अशखास के खिलाफ यह मामला दायर हुआ है। वह अदालत में भेजा गया है, अुनके नंबर के साथ रिपोर्ट मेरे पास है और अिंडियन पीनल कोड की दफा १६० के मुताबिक जब कोअी पर्चा अदालत में चला जाता है तो मामला अदालत के जेरे तहकीकात हो जाता है और असेंब्ली रूल्स १०१ :७: के तहत "The motion can be allowed as it is subjudice"

مسٹر اسپیکر - اس پرکارروائی ہو رہی ہے اس لئے بحث کرنے کی ضرورت نہیں -

شری ایس - رام نادھم - معروضہ یہ ہے کہ یہ کارروائی ایک ہفتہ سے ہورہی ہے - جس انسیڈنٹ ( Incident ) سے متعلق وہ کہہ رہے ہیں وہ ۲۸- تاریخ کا ہے -

مسٹر اسپیکر - اڈجرنمنٹ موشن (Adjournment motion) کا منشاء یہ ہوتا ہے کہ کارروائی کی جائے - ظاہر ہے کہ کارروائی ہو رہی ہے -

***Shri S. Ramanatham*** . I have to inform the House that conditions are not peaceful there as yet and there is a strained

atmosphere. That is why I want to draw the attention of the House and the Minister to the state of affairs in that place.

*Mr. Speaker* : Action has already been taken.

شری کے۔ یل ۔ نرسمہا راؤ( پلندو۔ عام )۔ جس کیس سے متعلق فرسٹ انفرمیشن رپورٹ کا دیا جانا بتلایا جا رہا ہے وہ ۲۸ ۔ تاریخ کی بابت ہے لیکن جو اڈجرنمنٹ موشن پیش ہوا ہے وہ ۳۱ ۔ تاریخ کے کیس سے متعلق ہے ۔ اس بارے میں کوئی فرسٹ انفرمیشن رپورٹ نہیں بھیجی گئی ۔ اس لئے جس کیس سے متعلق رپورٹ بھیجنا کہا جا رہا ہے اس سے اوس کا کوئی تعلق نہیں ہے ۔

مسٹر اسپیکر۔ اگر رپورٹ بعد میں بھی بھیجی گئی ہے تو سوال یہ ہے کہ کارروائی ہو رہی ہے یا نہیں ۔

شری کے ۔ یل ۔ نرسمہا راؤ۔ دو کیسس ہیں ۔ میں ۳۱ ۔ تاریخ کے کیس سے متعلق سوال کررہا ہوں ۔

श्री. श्रीनिवासराव अेखेलीकर :—३१ तारीख के वाकये के मुताल्लुक ही पर्चा जारी हुआ है और वह अिंडियन पीनल कोड की दफा १६० मुताबिक जारी हुआ है, वह अदालत में गया है।

شری سی ۔ یچ ۔ وینکٹ رام راؤ( کریم نگر) ۔ پوائنٹ آف انفرمیشن ۔ میں ایک شارٹ نوٹس کوئسچن تقریباً دس دن قبل دیا تھا ۔ غالباً ۲۶ ۔ مارچ کو دیا تھا جس کو منظور کرنے کے بعد ۲۹ ۔ مارچ کو مجھے اطلاع دی گئی ۔ لیکن آج ۵ ۔ اپریل ہوگئی اب تک سوال پیش نہیں ہوا ۔ جب ہم شارٹ نوٹس کوئسچن دیتے ہیں تو اس کا فوری جواب ملنا چاہئے ۔ ورنہ شارٹ کے معنی لانگ ہوجاتے ہیں ۔ اس لئے میں آپ سے ونتی کرتا ہوں کہ ایسا کنونشن ہونا چاہئے کہ منسٹر صاحب تین چار روز میں اس کا جواب ضرور دیں میں آپ سے ونتی کرتا ہوں کہ کم ازکم آئندہ ایسا نہ ہو۔

## L. A. BILL No. VIII of 1954, the Hyderabad Land Revenue (Amendment) Bill 1954.

*The Minister for Excise, Forest, and Revenue* (Shri K. V. Ranga Reddy) : I beg to move :

"That L. A. Bill No. VIII of 1954, the Hyderabad Land Revenue (Amendment) Bill 1954, be read a second time".

*Mr. Speaker* : The Question is :

"That L.A. Bill No. VIII of 1954, the Hyderabad Land Revenue (Amendment) Bill 1954, be read a second time."

The motion was adopted."

*Clause* 2

*Shri Ch. Venkatrama Rao*: I beg to move:

" That in lines 5 and 6, for the words and figures "not be entitled to charge such person more than 25 per cent", substitute the following namely:

" be entitled to charge such person at the rate agreed upon by the parties ".

*Mr. Speaker*: Amendment moved.

*Shri B. D. Deshmukh* (Bhokardhan-General): I beg to move:

"That in line 6, for " 25 " substitute " 75 ".

*Mr. Speaker*: Amendment moved.

شری سی - یچ - وینکٹ رام راؤ - مسٹر اسپیکر - سر - اس بل پر میرا جو امنڈمنٹ ھے اس کا مقصد یه ھے که گلمهوه کے جو پارٹیز ھوتے ھیں یعنی کنٹراکٹر اور درخت کا اونر - ان کے بارے میں حکومت ایک بل لاکریه کوشش کررھی ھے که مالک کو ۴۵ فیصدی گلمهوه کی قیمت ادا کی جائے - کنٹراکٹر پر ۲۵ فیصد سے زیادہ نه دینے کی پابندی عائد کی جارھی ھے - جب حکومت بار بار یه کہتی ھے که درخت کے مالک کو پورے پورے حقوق رھیں گے تو پھر ایسا کیوں کیا جارھا ھے - حکومت کی جانب سے یه بھی کہا گیا که بغیر حکومت کی اجازت کے وہ درخت نہیں کاٹ سکتا تو ھم نے اس چیز کو مان لیا اس کے دوتین وجوھات بتلائے گئے - ھم نے ان کو بھی مان لیا - لیکن اب مکرر حکومت کنٹراکٹرس کے مفاد کی خاطر دوسرا امنڈ منٹ لائی ھے اس کو سمجھنے سے ھم قاصر ھیں - حکومت یه پابندی عائد کرنے کی کوشش کررھی ھے که وہ صرف ۲۵ فیصد ھی دے - یه ھوسکتا تھا که اونر اورکنٹراکٹر کے مابین جو معاھدہ ھو اس کے مطابق وہ آپس میں تصفیه کرلیں - ھم یه ماننے کے لئے تیار نہیں ھیں که کنٹراکٹر کا زیادہ فائدہ ھو اور مالک کو صرف ۲۵ فیصدی قیمت ادا کی جائے کیوں که درخت کی جڑوں اور سائے کی وجه سے زمین کا بہت سا حصه جس پرکاشت ھوسکتی ھے سرسبز و شاداب نہیں ھوتا - اوس زمین پر جو فصل نکالی جاسکتی تھی مالک اوس سے بھی محروم ھوجاتا ھے اس لئے ان دونوں پارٹیز یعنی اونر اورکنٹراکٹر میں جو بھی معاھدہ ھو اس کے حساب سے رقم وصول کرنے کی اجازت مالک کو ملنا چاھئے - حکومت مالک کو اس کا موقع دے تومناسب ھوگا - میں اتنا عرض کرتے ھوئے منسٹر صاحب سے ونتی کرتا ھوں که میرے اس معمولی سے امنڈمنٹ کو قبول کرلیا جائے -

شری کٹا رام ریڈی ( نلگنڈہ - عام ) مسٹر اسپیکر سر - گلمھوے کے تعلق سے کسانوں پر جو پابندیاں عائد کی جارھی ھیں وہ ٹھیک نہیں ھیں - کیونکہ پٹہ دارکو اگر اس کی اراضی پرکوئی درخت ھے تو اس سے استفادہ کا حق حاصل ھے - حکومت اسپر زیادہ سے زیادہ ٹیکس لے سکتی ھے - اس کے بر خلاف قانون آبکاری میں ایک اسپیشل لا ( Special Law ) کے تحت گلمھوے کے پھول سے استفادہ پٹہ دار کے لئے ممنوع قرار دیا گیا ھے - مستاجر اس کا گتہ لیگا اور پھر اس امنڈمنٹ کے ذریعہ پٹہ دار کے وہ حقوق بھی تلف کرنے کی کوشش کی جارھی ھے - پٹہ دار پر یہ شرط عائد کیجارھی ھے کہ وہ صرف ۲۰ فیصد قیمت ھی حاصل کرے - یہ کاشتکار کے حق میں نا انصافی ھے کیونکہ گلمھوے کا درخت کافی جگہ لیتا ھے اور وہ زمین نا قابل کاشت ھوجاتی ھے - قانون آبکاری کے تحت گلمھوے کا پھول مستاجر آبکاری کے سوا کسی دوسرے کو فروخت نہیں کیا جاسکتا - اس درخت کو گرانے یا نقصان پہنچانے سے متعلق پابندیاں عائد کی گئی ھیں - اور اس کے استفادہ کو بھی ۲۰ فیصد تک محدود کر دیا جارھا ھے - اسکے ساتھ درختان ثمرھندی و آم کے متعلق بھی پابندی عائد کی گئی ھے - یہ غیر دانشمندانہ ھے - اس سے کاشتکار کو کوئی خاص فائدہ حاصل نہیں ھوتا - ظاھر ھے کہ جب یہ درخت پھل نہیں دیتے بیکار ھو جاتے ھیں تو اسی وقت انہیں کاٹا جاتا ھے - لیکن اس پر امنڈمنٹ لاکر ھر پھل والے درخت پر پابندی عائد کی جارھی ھے اس سے رعایا کو فائدے کی بجائے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ھے - کیونکہ اگر کسی درخت کو کاٹنا ھے تو عہدہ دار کو اطلاع دینی پڑیگی - اورکئی پریشانیوں میں مبتلا ھونا پڑیگا - میں کہونگا کہ منسٹر صاحب اس بارے میں غورکریں - کیونکہ اس سے رعایا کا حق تلف ھو رھا ھے - ان کا جو حق ھے وہ فری آف پرچیز ( (Free of purchase) ) ھے - پٹہ دار جو کچھ بھی قیمت مقرر کریگا اگر مستاجر کو اس کی پڑتل پڑے تو وہ لے سکتا ھے لیکن اس کو اس طرح محدود کر دیا جارھا ھے - ایسی صورت میں پٹہ دار اور مستاجر کے درمیان جو بھی معاھدہ ھو اس کے لحاظ سے عمل ھونا چاھئے - اور اس کے لئے جو امنڈمنٹ آیا ھے وہ نا قابل قبول ھے -

श्री. रामराव आवरगांवकर (गेवराअी) :—अध्यक्ष महोदय, आज आपल्यापुढे आबकारी कायद्यांत सुधारणा करणारेबिल माननीय मंत्र्यातर्फे सादर करण्यांत आले आहे. त्यामध्यें मला जो धोका वाटतो त्या संबंधी मी माझे विचार सभागृहापुढें मांडणार आहे. पहिली गोष्ट अशी कीया कायद्यामुळें जो जमीनीचा मालक आहे, पट्टेदार आहे त्याचे नुकसान होअील अशी शंका वाटते.

दुसरी गोष्ट म्हणजे गुलमोहयाच्या झाडाच्या तोडण्याला जे नियंत्रण या बिलांत घालण्यांत आले आहे त्या बद्दल मला फारसे म्हणावयाचे नाहीं कारण त्या बद्दल पूर्वींच काहीं नियंत्रण होते या बद्दल आमचे म्हणणे नाहीं. परंतु त्या बरोबर जे अितर फळांची झाडें आहेत जसे आंब्याचे झाड, यावर जो नियंत्रण लावण्यांत येणार आहेत त्या बद्दल मला असें म्हणावयाचे आहे कीं शेतकरी

जे आंब्याचे झाड लावतो त्याला आपल्या मुलाप्रमाणें वागवितो व त्याची जोपासना करतो. तेव्हां तो तें झाड आवश्यकता वाटल्याशिवाय कसे तोडील ? तेव्हा माझे म्हणणे असे आहे कीं या कायद्यांत जो गुलमोहचाच्या झाडाच्या हक्का संबंधी प्रश्न आहे त्यांत संपूर्ण हक्क पट्टेदाराला ठवावा आणि त्यांतून अितर फळदार झाडाचा अुल्लेख काढून टाकावा. असे करून जर हे बिल मंजूर केले तर आमच्या मनांतील शंका नाहींशी होअील आणि अबकारी कायद्यांत सुधारणा करण्याचा माननीय मँत्र्यांचा अुद्देशहि सफल होअील असे मला वाटते.

* شری بی - ڈی - دیشمکھ - مسٹر اسپیکر سر- اس بل کی دفعه (۲) کے سلسلے میں دو قسم کی ترمیمات هاؤس کے سامنے پیش هوئی هیں - پہلی ترمیم سے متعلق اس سے پہلے آنریبل ممبر نے اپنے خیالات هاؤس کے سامنے رکھے - اس میں انہوں نے یه خواهش کی هے که دفعه ۳۸ میں گلمہوے کے درختوں کا ثمره حاصل کرنے کا حق جو پٹه دارکو دیا گیا هے اس کی حدتک یه هونا چاهئے که جو بھی گته دار سے معاملت طے هو اسکے لحاظ سے پٹه دار صد فیصد حاصل کرے - بل کے ذریعه جو ترمیم هاؤس کے سامنے لائی گئی هے اسکی روشنی میں میں یه عرض کرونگا که یه ترمیم کسانوں کے مفاد کے خلاف ثابت هوگی - اور ان کے حق میں مفید نہوگی دفعه ۳۸ میں یه بتایا گیا هے که -

"Subject to the provisions of sub-section (2), all Gulmohva trees standing for the time being within the limits of the land legally occupied by a Pattadar, whether grown by the Pattadar or not, shall be deemed to be the property of the Pattadar and the Pattadar shall be entitled to plant Gulmohva trees within the limits of such land without obtaining any permission."

یه ۱۹۵۰ ع کا قانون هے - پٹه دار کو پورے طور پر حقوق دئے گئے هیں اس کے لحاظ سے کم یا زیاده پر بیچنے کا حق پٹه دارکو هونا چاهئے - ضمن (۳) کے تحت یه لازمی هو جاتا هے که پٹه دار محکمه آبکاری کے مستاجر کے سوا کسی دوسرے کو گلمهوه نه بیچے - فسٹ ریڈنگ کے وقت آنریبل سور آف دی بل نے کہا تھا که هم چاهتے هیں که پٹه دارکو اس کے گلمهوے کی ایک معین قیمت ملے - اور گلمهوے کے هراج کے بعد اس کو ۲۰ فیصد حصه ملیگا ورنه ممکن هے کوئی پٹه دار سے گلمهوے خریدنے کے لئے بھی تیار نہو - لیکن هوسکتا هے که پٹه دار گلمهوه بیچنے کی بجائے اس کو کھاد کے اغراض کے لئے رکھ لینا مناسب سمجھے - لیکن اب جو ترمیم کی جارهی هے اس کے لحاظ سے ۲۰ فیصد قیمت پٹه دارکو ملیگی اور ۷۰ فیصد سرکار میں جمع هوگی یا هراج هی میں صرف ۲۰ فیصد گته دار کو ادا کرنا هوگا یه صاف نہیں هے جب آپ کسان کیلئے ۲۰ فیصد رکھتے هیں تو میں کہونگا که آپ ۷۰ فیصد یا ۹۰ فیصد کیوں نہیں رکھتے- پٹه دارکو کامل آزادی هونا چاهئے که وه جس نرخ پر چاهے گته دارکو فروخت کرے - اگر آپ اپنے اخراجات کے لئے کچھ تخفیف کرنا چاهتے هیں تو پٹه دار کے لئے ۷۰ فیصد کھ سکتے هیں - اس کے علاوه پٹه دارکو گلمهوه جمع کر کے اس کی بار برداری پر بھی

خرچ کرنا پڑتا ہے جس میں آدھی رقم خرچ ہو جاتی ہے۔ اس لحاظ سے اس کو ۲۰ فیصد کی بجائے ۷۰ فیصد قیمت ملنی چاہئے ۔ آنریبل موور آف دی بل میری یہ ترمیم مان لیں تو مناسب ہے ۔ اور اگر پہلی ترمیم کے لحاظ سے پٹہ دار اور مستاجر کے مابین اگریمنٹ ( Agreement ) پر عمل کرنے کے لئے جو ترمیم ہے اس کو وہ مان لیتے ہیں تو میں بھی اسکی تائید کرتا ہوں۔ ورنہ ۷۰ فیصد کے لحاظ سے میری ترمیم قبول کی جانی چاہئے ۔ یہ کسانوں کے مفاد کے لئے ہے ۔ اس لئے ۲۰ فیصد کو ۷۰ فیصد کیا جانا مناسب ہوگا ۔

* شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ ( چنا کونڈور ) قانون آبکاری اور قانون مالگزاری میں سیندھی اور تاڑ کے درختوں کے سلسلے میں پٹہ دار اور گتہ دار کے کچھ حقوق ہیں ۔ اس کے لئے مختلف دفعات ہیں ۔ اس کے ساتھ ساتھ گلمھوے کے بارے میں کچھ دفعات بنائے گئے ہیں ۔ لیکن اب دفعہ ۳۸ میں ترمیم کرنے کی جو کوشش کی جارہی ہے اسکے بارے میں میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ یہ کسانوں کے حقوق کے مغائر ہے ۔ اگر اسطرح کا قانون نہوتا تو کسان مستاجر سے گلمھوے کی بابتہ جس قدر رقم چاہے حاصل کرسکتے تھے ۔ انہیں آزادی تھی ۔ لیکن اس قانون کے لحاظ سے میں کہونگا مستاجروں کی تائید کی جارہی ہے اور یہ مستاجر نواز قانون ہے ۔ اسکی ہم کسی طرح تائید نہیں کرسکتے ۔ کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ اس بل کے ذریعہ حق مالکانہ حق سرکار سے کم رکھا گیا ہے آپ رعایا کو مجبور کر رہے ہیں کہ وہ اپنے حق مالکانہ کے تحت صرف ۲۰ فیصد قیمت حاصل کریں ۔ اس طرح یہ قانون رعایا کے حقوق کے خلاف ہے ۔ نہ صرف یہ بلکہ قانون آبکاری کے تحت ہر کسان کو حق ہے کہ سیندھی اور تاڑ کے درختوں کی اگر وہ چاہے تو ترائی کروائے اور نہ چاہے تو نہ کروائے ۔ لیکن اس کے لئے نوٹس دینے کی شرط ہے ۔ جس طرح سیندھی اور تاڑ کے درختوں کے سلسلے میں یہ حق ہے اسی طرح گلمھوے کے درختوں کے سلسلے میں بھی یہ حق ماننا چاہئے کہ وہ چاہیں تو فروخت کریں اور نہ چاہیں تو نہ کریں ۔ لیکن آپ کسانوں کے بارگیننگ پاور ( Bargaining Power ) پر پابندی عائد کرنا چاہتے ہیں ۔ جب جاگیرداروں اور زمینداروں کے حق مالکانہ کا سوال آتا ہے تو آپ دستور کا دفعہ ۳۱ بتاتے ہیں اور لاکھوں تتنیے کرتے ہیں ۔ لیکن میں یہ پوچھتا ہوں کہ آپ کسانوں کے حق مالکانہ پر کس طرح یہ پابندی عائد کرسکتے ہیں ۔ کیا یہ دستوری نہیں ۔ یہ بل کسانوں کی بارگیننگ پاور کو کم کرنے والا ہے ۔ اور اس طرح غیر دستوری طور پر آپ کنٹرول کرنا چاہتے ہیں ۔ اور قیمت کو محدود کرنا چاہتے ہیں اس کا کوئی جواز نہیں ہے ۔ اس لحاظ سے میں کہونگا کہ یہ تجویز نہ صرف خلاف انصاف بلکہ خلاف دستور بھی ہے ۔

* شری ایل ۔ این ۔ ریڈی (وردھنا پیٹھ) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ منسٹر صاحب متعلقہ یہ فرمارہے تھے کہ کاشتکاروں کو گلمھوہ کا کوئی فائدہ نہیں مل رہا تھا ہم نے قانون بنا کر اونکو ۲۰ فیصد فائدہ حاصل کرنے کا موقع دیا ہے ۔ اسطرح ہم کاشتکاروں کے

حقوق کی حفاظت کررہے ہیں ۔ جو دفعات منسٹر صاحب نے پڑھکر سنائے تھے اون کا میں نے بغور مطالعہ کیا ہے ۔ ان دفعات میں صراحت سے موجود ہے کہ پٹہ دار گلمہوہ کو گتہ داران کے ہاتھ فروخت کرسکتے ہیں اس میں کسی قیمت کا تعین نہیں ہے ۔ اور نہ اونکے حصہ کا تعین ہے ۔ لیکن اب آپ تعین کررہے ہیں کہ ۲۰ فیصد قیمت سے وہ استفادہ کرسکتے ہیں ۔ گویا اس ترمیم کے ذریعہ پابندی عائد کیجارہی ہے کہ جہاں وہ سو فیصد نفع حاصل کرتے تھے اوسکی بجائے اب وہ ۲۰ فیصد نفع حاصل کرینگے ۔ پہلے ہی سے پٹہ دار کو یہ حقوق حاصل تھے کہ وہ سرکاری گتہ دار کو بیچے ۔ جس قیمت پر سرکاری گتہ داروں کو پڑتل پڑتی تھی وہ لیتے تھے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ پٹہ داروں کو اوس سے کم قیمت نہیں ملتی تھی جو اب ۲۰ فیصد کی صورت میں ملیگی ۔ قانون میں پٹہ داروں کے حقوق کو تسلیم کرنے کے باوجود آپ پٹہ داروں کو نقصان پہنچارہے ہیں ۔ کوئی گتہ دار اوس اراضی پر پٹہ دار کے جانوروں کو داخل ہونے نہیں دیتا جہاں گلمہوہ کے درخت ہیں ۔ یہی نہیں بلکہ طرح طرح کے خلاف ورزیاں ہوتی ہیں ۔ حکومت کو چاہئے کہ ان چیزوں کا انسداد کرے ۔ پہلے کے قانون میں یہ تھا کہ گتہ دار اور پٹہ دار کے مابین جو تصفیہ ہوجائے اوتنی رقم پٹہ دار کو ملتی تھی لیکن اب آپ قانون کی رو سے یہ قرار دے رہے ہیں کہ پٹہ دار صرف ۲۰ فیصد رقم سے استفادہ کرسکے گا ۔ میرا خیال یہ ہے کہ پٹہ دار کو اسکی آزادی ہونی چاہئے کہ اگر وہ چاہے تو گتہ دار کے حوالے کرے یا اپنے ذاتی اغراض کیلئے گلمہوہ کا استعمال کرے ۔ مثلاً کھاد وغیرہ کیلئے ۔ اگر ۲۰ فیصد رقم پر گتہ دار کو فروخت کرنے کا لزوم رکھا جائے تو اسطرح پٹہ داروں کو ستایا جائیگا ۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ قانون کاشتکاروں کے حقوق کی حفاظت کرنے والا نہیں ہے بلکہ گتہ داروں کے حقوق کی حفاظت کرنے کے لئے لایا گیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ ۳/۴ رقم سرکاری خزانے میں جمع نہیں ہوگی بلکہ اسکی معافی گتہ دار کے حق میں کیجارہی ہے اسلئے میں کہونگا کہ اس سے نہ سرکار کو فائدہ ہے اور نہ کاشتکار کو بلکہ اس سے صرف گتہ دار کو فائدہ ہوگا ۔ اسلئے میں منسٹر صاحب سے اپیل کرونگا کہ اس جانب سے جو ترمیمات پیش کیگئی ہیں اون میں سے کسی ایک کو قبول کیا جائے ۔

شری کے ۔ وینکٹ رنگاریڈی ۔ مسٹر اسپیکرسر ۔ فرسٹ ریڈنگ کے وقت جو تقریریں کیگئی تھیں اور جو اعتراضات کئے گئے تھے اون کا میں نے تفصیل سے جواب دیا ہے ۔ ناقابل تردید و اطمینان بخش جواب دینے کے باوجود پھر وہی اعتراضات کئے جا رہے ہیں ۔ نتیجہ یہ کہ مجھے بھی پھر اون ہی جوابات کو دھرانا ہوگا ۔ میرے سمجھانے کے باوجود اوس اصول کو سمجھنے کی کوشش نہیں کیگئی ۔

شری بی ۔ ڈی ۔ دیشمکھ ۔ اور ایک مرتبہ سمجھا دیجئے شائد سمجھ جائیں ۔

شری کے ۔ وینکٹ رنگا ریڈی ۔ ہاں میں سمجھاؤنگا ۔ ایک صاحب فرماتے ہیں کہ معاوضہ کم مل رہا ہے ۔ ایک صاحب کہتے ہیں کہ ۱/۴ ہمکو دے رہے ہیں اور ۳/۴ گتہ دار کو دے رہے ہیں ۔ اشیاء منشی کے بابت تین طریقہ سے رقم وصول

کیجاتی ہے ۔ ایک تو ملکیت کا معاوضہ ۔ دوسرا حکومت کا ٹکس اور تیسرا جس مقام پر بیٹھکر اشیاء منشی بیچتے ہیں اوسکا ٹکس ۔ گورنمنٹ دو طریقہ سے ٹکس لیتی ہے ۔ حق مالکانہ درخت کے مالک کو ملتا ہے ۔ اور اگر درخت سرکاری ہیں تو سرکاری خزانے میں جمع ہوتا ہے پٹہ دار کی ملک ہوں تو پٹہ‌دار کو حق مالکانہ ملتا ہے ۔ اسکے بعد اشیائ منشی بنانے و فروخت کرنے کیلئے جو اجازت نامہ دیا جاتا ہے اسکے لئے ٹکس لیا جاتا ہے ۔ اسکو سیندھی اور تاڑی کی حدتک ٹری ٹکس کتہے ہیں اور گلمہوہ کی حدتک محصول کہا جاتا ہے ۔ جب اوسکو لیجاکر کسی مقام پر فرخوت کرتے ہیں تو اوسے بیٹھک کہتے ہیں ۔ اس طرح اشیائ منشی پر تین طرح کا ٹیکس حکومت عائد کرتی ہے ۔ یہ کوئی نیائ اصول نہیں ہے بلکہ جب سے آبکاری ہمارے ملک میں جاری ہے اوس وقت سے یہ سلسلہ چلا آرہا ہے ۔ دفعہ ۴۳ میں سیندھی اور تاڑی کے تعلق سے آپ نے اس اصول کو تسلیم کرلیا ہے ۔ اس چیز کا داخلہ دفاتر سرکاری میں پچاس پون سو سال سے ملتا ہے کہ حق مالکانہ $\frac{1}{4}$ سے کم لیتے رہے ہیں ۔

دفعہ ۴۳ میں یہ ہے کہ '' جملہ درختان تاڑی و سیندھی جو کسی پٹہ‌دار کی بطور جائز مقبوضہ اراضی کے حدود کے اندر فی‌الوقت واقع ہوں خواہ پٹہ‌دار کے لگائے ہوئے ہوں یا نہ ہوں پٹہ‌دار کی ملک متصور ہونگے '' ۔

( پہلے یہاں ملک سرکار لکھا ہوا تھا )

'' اور پٹہ‌دار کو حق حاصل ہوگا کہ بلا حصول اجازت ایسی اراضی کے حدود کے اندر تاڑی اور سیندھی کے درخت نصب کرے ۔

پٹہ‌دار کو حق حاصل نہ ہوگا کہ ضمن (۱) کے محولہ درختوں سے عرق نکالے یا حکومت کے مجاز کردہ شخص کے سوائ کسی اور شخص سے عرق نکلوائے اور اگر پٹہ دار اسطرح مجاز کردہ کسی شخص کو عرق نکالنے کی اجازت دے تو پٹہ‌دار کو حق حاصل نہ ہوگا کہ ایسے شخص پر نافذالوقت قوانین و قواعد کے مطابق درخت کی بابت حکومت کو واجب‌الادا کسی محصول درخت کے ۲۵ فیصد سے زائد ہر درخت کیلئے عائد کرے ۔ ''

عرق نکالنے کیلئے جو لائیسنس سرکار دیتی ہے اوسکے لئے ساڑے سات روپیہ سیندھی کیلئے اور نو روپیہ تاڑی کیلئے لیتی ہے اور اجازت دیتی ہے ۔ ملکیت کا حق قداست سے چار آنہ مقرر ہے ۔ اپنے درخت بھی ہوں تو زیادہ نہیں لے سکتے ۔ گلمہوہ کے درختوں کے متعلق تو کوئی صراحت ہی نہیں تھی البتہ درختان تاڑی و سیندھی کی بابتہ ایک ربع معاوضہ ملتا تھا ۔ لیکن گلمہوہ کے درختوں پر پٹہ‌داروں کو کچھ نہیں ملتا تھا ۔ ہم نے پٹہ‌داروں کو حق دلانے کیلئے یہ ترمیم لائی ہے اسکے باوجود یہ کہا جا رہا ہے کہ پٹہ‌داروں کا حق چھیننے کیلئے ہم نے یہ ترمیم لائی ہے ۔ اگر اس سے پٹہ‌داروں کو فائدہ نہیں ہے تو بتایا جائے میں اسکو وتھڈرا ( withdraw ) کرلونگا ۔

پٹہداروں کو اس قانون کی رو سے یہ مراعات حاصل ھیں کہ چاھے پٹہدار گتہدار کو فروخت کرے یا اپنے ذاتی اغراص کیلئے گلمہوہ کو نہ فروخت کریں - چاھے وہ اپنے جانوروں کے لئے رکہہ لیں یا کہاد کے طورپر گلمہوہ کا استعمال کریں - لیکن اگر وہ فروخت کرنا چاھیں تو یہ قید عائد کیگئی ہے کہ سرکاری مستاجر کو فروخت کریں - ھم سولہ آنے کا حق پٹہدار کو دلا رہے ھیں لیکن آپ کہتے ھیں کہ اسکو نقصان پہنچانے کیلئے یہ قانون لایا گیا ہے - سنہ ۵۲ - ۱۹۵۱ع میں پٹہداروں کو گلمہوہ کے بارے میں ایک کوڑی بھی نہیں ملتی تھی - ھم نے ان دقتوں کو محسوس کیا کہ پٹہداروں کو کوئی فائدہ نہیں پہنچ رہا ہے اور لوگ انہیں رقم دینے سے گریز کررہے ھیں تو انکی حفاظت کیلئے ھم نے یہ ترمیم لائی ہے - . . . .

شری کے - وینکٹ رام راؤ - کیا آپ کے اس قانون سے پہلے مفت لے رہے تھے -

شری وینکٹ رنگا ریڈی - دیں تو انکی مہربانی تھی ورنہ آپ کو طلب کرنے کا حق نہیں تھا -

دوسری چیز یہ کہی گئی کہ ۲۰ فیصد کے بجائے (۵۰) فیصد دیا جائے - اسکا جواب بھی اس میں موجود ہے - ھم سولہ آنے کے حق سے استفادہ کا موقع دے رہے ھیں لیکن اگر اوس حق سے استفادہ نہ کرکے کسی کو فروخت کرنا چاھتے ھیں تو حق مالکانہ ایک ربع ھوتا ہے - حق شاھی محاصل عائد کرکے وصول کرتے ھیں - میں سمجھتا ھوں کہ ان حالات میں جو ترمیم پیش کیگئی ہے وہ صحیح نہیں ہے بلکہ مضحکہخیز ہے - اس میں یہ بتلایا گیا ہے کہ ایک ربع نہیں بلکہ فریقین کی رضامندی سے جو بھی طے ھوجائے وہ دیجائے - میں نے ایسا قانون نہیں دیکھا - مشہور ہے کہ ,, میاں بیوی راضی تو کیا کرے قاضی ،، سرکار کو مداخلت کی کیا گنجائش ہے - . . . .

شری جی - گوپال راؤ (پاکھال) - کیا ۲۰ فیصد منافع کوئی مستاجر دینے کیلئے تیار ھوگا -

شری کے - وینکٹ رام راؤ - قاضی صاحب تو ۲۰ فیصد کی قید لگا رہے ھیں -

شری وینکٹ رنگاریڈی - ۲۰ فیصد اگر گورنمنٹ مقرر نہ کرے تو ایک کوڑی بھی آپ کو نہیں ملیگی - کون ایسا دھرماتما آپکو ملیگا جو آپ کو دیدے . . . .

شری جی - گوپال راؤ - اگر آنریبل منسٹر کو اسکا شبہ ہے تو راست سرکاری گوداموں میں کیوں نہیں خرید لیا جاتا -

شری وینکٹ رنگاریڈی - سرکار چاھے تو ھر ایک کام کرسکتی ہے - لیکن سرکار کیلئے گودام وغیرہ بنانا ممکن نہیں ہے . . . .

شری جی - گوپال راؤ - لیکن سرکار جب مہربانی کرنا چاہتی ہے تو وہ اتنا کر سکتی ہے -

شری کے وینکٹ رنگا ریڈی - مہربانی - سرکار کی مہر بانی ہے کہ اون کو ہم آنے دلا رہے ہیں اور رعایا کی درخواست کے بغیر ہی قانون میں اوس کے متعلق ترمیم لائی جارہی ہے اور اون کے پورے حقوق کی حفاظت کر رہے ہین - آپ کہتے ہین کہ ہم آنے مت رکھئے فریقین اپنی رضامندی سے مقرر کرلیں گے - فریقین اپنی رضا مندی سے جتنا چاہے دے سکتے ہیں جتنا چاہیں لے سکتے ہیں - اس ترمیم سے کوئی فائدہ نہین ہوگا - لیکن یہ غلط ہے -

دفعہ (۶۳) میں جو ترمیم لائی گئی ہے وہ اس غرض کے لئے ہے کہ ثمرہ دار درختوں کی قطع و برید نہو -

مسٹر اسپیکر - اوس کا تعلق کلاز (۳) سے ہے جو بعد میں آئے گا -

The question is :

"That in lines 5 and 6, for the words and figures "not be entitled to charge such person more than 25 per cent" substitute the following namely :

"be entitled to charge such person at the rate agreed upon by the parties '."

The motion was negatived.

*Mr. Speaker :* The question is

"That in line 6, for '25' substitute '75'."

The motion was negatived.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That clause 2 stand part of the Bill"

The motion was adopted.

Clause 2 was added to the Bill.

*Clause* 3.

*Mr. Speaker :* The first amendment tabled by Shri J. Anand Rao is for omitting the clause. That cannot be moved.

شری جے آنند راؤ ( مرسلہ - عام ) اوس پرکہہ تو سکتے ہیں -

مسٹر اسپیکر - ہاں - کہہ سکتے ہیں -

*Shri K. Ananth Rama Rao :* (Devarkonda) : I beg to move:

" Add the followng as sub-clause (3)—

'Provided that the information for felling the fruit-bearing trees shall be given to the authority specified by the Government in case of no objection by the said Authority within 15 days from the receipt of the notice the Pattedar shall be entitled to fell the tree'."

*Mr. Speaker :* Amendment moved.

* شری کے اننت راما راؤ - مسٹر اسپیکر سر - مجھے اوس ترمیم سے اختلاف نہیں ہے جو حکومت کی جانب سے لائی گئی ہے - لیکن اوس میں میں نے جو اسنڈ منٹ لائی ہے وہ پٹہ دار پر جو سختی ہوتی ہے اوس کو نرم کرنے کے لئے ہے .. میں نے حکومت سے جو پراویزو ایڈ ( Proviso add ) کرنے کی خواہش کی ہے اوسکی غرض یہی ہے - اس سے پہلے مالکان آراضی کو پورا حق حاصل تھا کہ اپنی آراضی کے اندر جو پھل دار درخت ہوتے ہیں اون کے پھل سے فائدہ اٹھائیں اور اگر وہ درخت پھل نہ دیتے ہوں تو وقت ضرورت اپنی ذاتی اغراض کے لئے کاٹنے کا اختیار اون کو حاصل تھا - یا وہ چاہیں تو کسی کو فروخت کر سکتے تھے - لیکن یہ پاتے ہوے کے ان درختوں کو کاٹنے سے بارش کی قلت ہوتی ہے اس لئے حکومت کی جانب سے یہ ترمیم لائی گئی ہے تو میں نے جو پراویزو اوس پر بڑھایا ہے اوس کی غرض یہی ہیکہ پٹہ دار آراضی کو یہ حق رہیگا کہ ایسے درختوں کو کاٹنے سے پہلے حکومت کو مطلع کرے اور اس کے بعد اگر کوئی اعتراض ہو تو حکومت اندرون پندرہ دن اعتراض یا وجہ اون درختوں کو نہ کاٹنے کے متعلق پٹہ دار پر ظاہر کرے - اگر پندرہ روز کے اندر حکومت اطلاع نہ دے تو پٹہ دار کو اختیار رہیگا کہ پندرہ روز کے بعد درخت کاٹے - اور اوس سے مستفید ہو اس لئے میں نے ترمیم کے ذریعہ یہ خواہش کی ہے - میری ترمیم معقول اور مناسب ہے اس سے حکومت کی اصل ترمیم بھی متاثر نہیں ہوتی اس لئے میری ترمیم کو قبول فرمالیا جائے -

శ్రీ కె. వెంకయ్య :

అధ్యక్ష మహాశయా,

ఇప్పుడు, ఈ ఫలవృక్షాలను నరక్కుండావుండి వాటిని కాపాడేదానికోసం తీసుకవచ్చిన బిల్లును వ్యతిరేకించడం లేదు గాని, దీనిలో ప్రభుత్వంయొక్క అనుమతి తీసుకోని ఆ చెట్లను

నరుక్కోవాలని ఏద్తైతే శాసించబోతున్నారో, ఆ అనుమతిని పొందడంలో చాలా సాధక బాధకములు న్నాయి. ఇప్పుడు కానూన్ ఇక్కడ ఏద్తైతే చేస్తున్నామో దానిని అమలు పరిచేటప్పుడు వచ్చే ఇబ్బందులను కూడా దృష్టిలో ఉంచుకోవాలి. ఎందుకంటే, మనకు విషయం అనుభవంలో ఉన్నది. పంటలు పోయినపుడు రెమిషన్ కొరకు దరఖాస్తు పెట్టి, ఎన్నో నెలలునుంచి చూచి బేజారై ఆపీసర్లు వచ్చి ఆ పంట తనిఖీ చేసేలోపల పంట పోతుందనిచెప్పి రైతులు ఆ పంటను కోసుకోవడం జరిగింది. వీటిని దృష్టిలో ఉంచుకొని చూచినపుడు, దేనికైనా ఇక ఫల సాయము రాదనుకొన్నపుడే చెట్లను నరకటానికి రైతు ప్రియత్నం చేస్తాడు. ముఖ్యంగా గ్రామాలలో ఉండే చింత చెట్లు, మామిడిచెట్లను రైతు దానిపై పూర్తిగా ఫలసాయం వచ్చేంతవరకు నష్టపడకుండా కాపాడుకొంటాడు. ఎప్పుడైతే ఫలసాయము తగ్గుతుందో అప్పుడు, వాటిని కొట్టివేయడమో, లేక అమ్ముకోవడమో జరుగుతుంది. అలాంటప్పుడు దానికొరకు ప్రభు త్వం నుంచి, కలెక్టరునుండి పర్మిషన్ కావాలంటే, కావలసినంత కార్వాయి గ్రంథం జరుగవలసిఉంది. కలెక్టరు తహశీల్‌దారుకు వ్రాయాలి. తహశీల్‌దారు గిరదావరుకు, గిరదావరు పటేల్ పట్వారీలకు వ్రాయాలి. రైతు ఈ విధంగా కచేరీలచుట్టూ తిరగడంవల్ల వ్యయప్రయాసలకు లోనుకావడమే గాక, పైగా కాలహరణము కూడా జరుగుతుంది. ఇటువంటి ఇబ్బందులు లేకుండా చేయాలంటే, ఎప్పుడైతే రైతులు ఆ చెట్లు పనికిరావని, దానివల్ల ఇకముందు ఏమాత్రం ప్రయోజనం లేదని అనుకొంటారో, అందుకు దరఖాస్తును తహశీల్‌దారుకు ఇచ్చినట్లుగాఉంటే, దానికి ౧౫ రోజుల గడువులోపల తహశీల్‌దారు స్వయముగాగాని, లేక తాను నియమించిన అధికారిగాని వచ్చి దానిని పంచనామాజేసి, లేక తమ అభిప్రాయము తెలియజేసి వెళ్లిపోయినట్లయితే ఆ రైతు పని తేలిగ్గా ఉంటుంది. లేక ఇప్పుడు యీ బిల్లులో తెల్పిన ప్రకారం చేయడం అనేది చాలా చిక్కులతో కూడుకున్న పని. చెట్టు ఖరీదు ౧౦ రూపాయలుండవచ్చును. కాని అతడు కచేరీ చుట్టూ తిరగడానికి, అతనికి సాదరుఖర్చుకు ఎంతో అవుతుంది. అంతేగాక కచేరినుంచి ఒక కాగితం బయటకు రావాలన్నా, ఒక ఆర్డరు బయటకు రావాలన్నా ఎంతో డబ్బు లంచాల క్రింద ఇచ్చుకోవలసివస్తుంది. ఈ విధంగా రైతు ఇచ్చుకొనే లంచం చెట్టు ఖరీదుకంటే ఎన్నోరెట్లు మించిపోతుంది. ఈ రోజున ఉండే లంచగొండితన విధానాన్ని సవరించేదానినిగురించి ప్రభుత్వానికి ఏమి పట్టలేదు. కాబట్టి, ఇటువంటి ఇబ్బందులలోకి రైతును యీడ్చకుండా ౧౫ రోజుల నోటీసుతోటి ప్రభుత్వం వచ్చి, సక్రమమైన పంచనామాచేసి, పర్మీషన్ ఇవ్వడంగాని, లేక నోటీసు ఇవ్వడముకాని, లేక ఏదో ఒకటి వెంటనే చేస్తే, రైతులకు మేలు చేసినట్లవుతుంది. కాబట్టి ఇది సామాన్యమైన ఎమెండుమెంటు గనుక, దీనిని మంత్రిగారు పరిశీలించి ఆమోదిస్తారనిచెప్పి, నేను ఆశిస్తున్నాను.

شری جے - آنند راؤ - جو کلاز لایا گیا ہے اور جس کا منشاء یہ ہے کہ پھل دار درخت کاٹنے سے نقصان ہوتا ہے - اس کی وجہ سے ہم بارش سے محروم ہو جاتے ہیں اس واسطے ایسے پھل دار درختوں کو کاٹنے سے پہلے گورنمنٹ کی اجازت لینے کی سخت ضرورت ہے ورنہ تحت ضابطہ کارروائی کیجائیگی - میں اس سلسلہ میں یہ کہونگا کہ آم اور املی وغیرہ کے درخت ایسے نہیں ہیں جو جنگل میں الگ الگ جگہ ہوتے ہوں - بلکہ وہ درخت کسی نہ کسی

مالک اراضی کے قبضہ میں ہوتے ہیں - یہ جھاڑ یا تو میری آراضی میں ہونگے یا زید یا بکر کی آراضی میں ہونگے - کوئی نہ کوئی شخص اون کا مالک ہوتا ہے - اور وہ شخص اوس سے فائدہ حاصل کرتا ہے - فرض کیجئے کہ ایسی صورت پیش آئے کہ میری اراضی میں املی کا جھاڑ ہو جس سے دوسرے کی اراضی اوس کے سایہ کی وجہ سے متاثر ہوتی ہو - وہ شخص چاہتا ہے کہ درخت کاٹے - پنچایت کمیٹی کے ذریعہ اس کا تصفیہ ہوتا ہے اور دونوں اوس درخت کی املی سے آدھا آدھا مستفید ہوتے ہیں - وہ کہتا ہے کہ آپکی اراضی متاثر ہورہی ہے تو آپ آدھا لے لیجئے - لیکن وہاں دونوں ملکر اوس درخت کو نہیں کاٹتے - املی اور آم کے درخت بہت زمانے تک پھل دیتے رہتے ہیں - دادا کے زمانے کا جھاڑ باپ کے زمانے میں بھی پھل دیتا ہے بیٹے کے زمانے میں پھل دیتا ہے اور اوس کے بعد بھی پھل دیتا ہے - ہر سال اوس سے فائدہ ہوتا ہے - اس لئے کوئی عقلمند شخص ایسے جھاڑوں کو نہیں کاٹ سکتا - جب جھاڑ پھل دینے کے قابل نہیں رہتا تب ہی وہ اوسکو کاٹنے پر مجبور ہوجاتا ہے - یا گھن کی وجہ سے اگر جھاڑ خراب ہوجاتا ہے تو اوس کو کاٹکر اینٹ کی بھٹی وغیرہ میں اوسکی لکڑی استعمال کرتا یا دوسری اغراض کیلئے استعمال کرتا ہے - لیکن بہرحال اس کا اندازہ کرلینے کے بعد ہی کہ آیا اس درخت کوکاٹنے سے نقصان ہوگا یا فائدہ ہوگا درخت کاٹے جاتے ہیں - یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ آم اور املی کے درختوں کے حصہ دار بھی ہوتے ہیں - وہاں بھی جھگڑے پیدا ہوتے ہیں - پنچایت کمیٹی اون کا تصفیہ کرتی ہے - اگر آنریبل منسٹر مثالیں دیکر ہم کو کنونس (Convince) کریں کہ اس طرح سینکڑوں درخت کاٹے گئے ہیں جسکی وجہ اراضی کے مالکوں کو پابند کرنے کی ضرورت ہے تو کوئی بات نہیں ورنہ میں یہ عرض کرونگا کہ اس قانون کے ذریعہ خواہ مخواہ ضابطہ کی پابندی کرنے پر مجبور کیا جارہا ہے - جیسا کہ میں نے عرض کیا اس چیز کو دھیان میں رکھنا چاہئے کہ یہ جھاڑ الگ الگ جنگلوں میں نہیں ہوتے کسی نہ کسی مالک اراضی کے قبضہ میں ہوتے ہیں اسلئے کوئی مالک اراضی ان کو کاٹنا نہیں چاہتا - اس چیز کے مدنظر میں منسٹر صاحب سے عرض کرونگا کہ خواہ مخواہ اون کو ضابطہ کے پھندے میں نہ لایا جائے - اسلئے جو کلاز لایا گیا ہے وہ میں سمجھتا ہوں کہ حذف کرنا چاہئے -

श्री. गोपिडी गंगारेड्डी (निर्मल जनरल) :—अध्यक्ष महोदय, आज जिस हाअुस के सामने फल वृक्षों को काटने से मुमानियत करने के बारें अेमें क बिल मिनिस्टर साहब ने लाया है, लेकिन अुसमें यह साफ तौर पर नही बताया गया है कि जब वृक्षों को फल रहते हैं तब काटने के लिये मुमानियत की जानेवाली है या फल नही रहते तब भी अैसे फल वृक्षों को काटने की मुमानियत अिस कानून से की जानेवाली है। फल वृक्षों को तो गर्मी में फल आते हैं, जब फल आते हैं तब काटने की मुमानियत है और जब ठंडी के दिनों में अुसे काट सकते हैं या नही अिसकी कोअी वजाहत अिस कानून में, जब मैंने अिसे समझने की कोशिश की, तो मालूम नही हुअी। मै अंग्रेजी तो नही जानता, अिस लिये शायद मेरी समझ में न आया हो, लेकिन कब अिन वृक्षोंको काटने की मुमानियत की गअी है, अिसकी वजाहत यदि मिनिस्टर साहब करेंगे तो अच्छा होगा।

किसान तो काफी होशियार होता है, जिस चीज से अुसे पैसा मिलता है वह नष्ट करने के लिये वह कैसे तैयार होगा। जब अुसे फल बेचकर पैसा मिलता है तो वह अैसे झाडों को क्यों काटेगा। वह कभी दूध देनेवाली भैंस छोडकर बांज भैंस खरीदेगा क्या? वह अैसा हरगीज नही करेगा। जिस फल से अुसे पैसा मिलता है अुसका पेडही वह काटने के लिये कैसे तैयार होगा? अैसी हालत में अिस तरह का कानून लाने म कोअी माने नही है कि फल के वृक्ष काटने के लिये सरकारी अिजाजत लेना लाजमी हो। अिस तरह का कानून आप लाते हैं तो किसान यदि कोअी दरख्त काटना चाहे तो अुसे आपकी अिजाजत लेने के लिये जो जाप्ते की कार्यवाही करनी पडेगी, अुसके लिये दो तीन महिने लगेंगे।

दूसरी बात मै यह कहना चाहता हूं कि बेर के जो दरख्त होतें है, वह भी आपकी फल की वृक्षों में शुमार होते है क्या? यदि असा है तो बेर के पेड काटने के लिये भी अुनको सरकार की अिजाजत लेनी पडेगी। बेर के पेड का अिस्तेमाल तो वे कपाअुड लगाने के लिये करते है, ताकि खेतों की हिफाजत हो सके, शादी वगैरा के लिये जामून के पेड के लकडी की जरूरत होती है। क्या अुसके लिये भी आपकी अिजाजत लेनी होगी? मै नही जानता कि अिस तरह की पाबंदी कानून से आयद करने पर कोअी फायदा होनेवाला है। मै तो कहता हूं कि अुससे कुछ भी फायदा होनेवाला नही है।

बल्कि अिस तरह से किसानों को बहुत तकलीफ होगी और अेक दरख्त में अुनको दो रुपय या दस रुपये फायदा निकलता है तो आपके पास दरखास्त देकर हुक्म हासिल होने तक अुसको बीस रुपये का नुकसान होगा। अेक जमाने में चलका जमीन पुराने ढंग से कोदर पेरते थे, आज के जमाने में किसान भुअीमुग पेरता है, और अगर वहां अिमली का झाड हो तो जहां अुसकी साया जाती है वहां फसल नहीं होगी। अेक तरफ कहा जाता है कि ज्यादा अनाज अुगाओ और दूसरी तरफ अिमली के झाड लगाये तो अुसकी छाया से तकलीफ होती है। जवार की फसल के वक्त जिन झाडों पर परीदें बैठते है अुनको तोडना पडता है, ताकि परीदें वहां न बैठें, तो अुस हालत में अिस कानून से तकलीफ होगी। अिसके जरिये से दुनिया को दिखाने की कोशिश की गअी है कि फलवृक्षों को काटने की मुमानियत को गअी है, अिसके सिवा अिसका कोअी मतलब नही है। मै समझता हूं कि मिनिस्टर साहब जो कानून लाये हैं अुसकी कोअी जरूरत नही है। हमारा और आपका यह तजरूबा है कि किसान अपने झाडों को बिला वजह कभी नही काटता। अिस लिये मै ख्वाअिश करता हूं कि मिनिस्टर साहब जैसा अिस बिलको लाये हैं वैसा ही अिसको वापस ले लेगें तो अच्छा होगा।

شری عبد الرحمن (ملک پیٹھ) مسٹر اسپیکر سر - میں نے ایک وضاحت طلب کی تھی کہ میوہ جات کے درختوں میں کون کون سے درخت شمار کئے جائینگے - اس کا کوئی تشفی بخش جواب نہیں ملا اسلئے اس نوبت پر توجہ دلانے کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے - پہلی بات تو میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ ثمرہ دار درختوں کے تعلق سے مالکان پر ایسی تحدید عائد کرنا چاہئے - جب بنیادی طور پر یہ تسلیم کیا جاچکا ہے کہ جھاڑ کے مالک کو اس پر حقوق مالکانہ حاصل ہوتے ہیں تو پھر اس پر ایسی پابندی عائد نہیں کی جاسکتی -

دوسری بات یہ ھے کہ بارش کے لئے یا دیگر وجوھات کی بناء پر ان درختوں کو رکھنا ضروری ھو تو پھر یہ سوچنا پڑیگا کہ کونسے کونسے درختوں کو رکھنا ضروری ھے ۔ کہا جارہا ھے کہ عام طور پر درخت کاٹے جا رہے ھیں تو میں سمجھتا ھوں کہ ایسا کہنا دیہاتی زندگی سے کچھ لاعلمی کا نتیجہ ھے کیونکہ کوئی پٹہ دار کبھی بھی بلا وجہ درختوں کو نہیں کاٹتا ۔ صرف اسی وقت درختوں کو کاٹا جاتا ھے جبکہ وہ نقصان کا باعث ہوتے ھیں ۔

[Mr. Deputy Speaker in the chair]

ایسی صورت میں اس قسم کی پابندی عائد کرنا کہ ناکارہ درختوں کو بھی ویسا ھی رکھا جائے میں سمجھتا ھوں کہ اصول انصاف کے مغائر ھوگا ۔

تیسری بات یہ ھے کہ اگر منسٹر صاحب کو اپنی ترمیم پر اتنا اصرار ھے تو آنریبل ممبر کے ۔ وی رام راؤ صاحب اور کے ۔ وینکیا صاحب نے جو ترمیمات رکھی ھیں انہیں کم ازکم منظور کیا جائے کیونکہ ھم آپکی دفتر شاھی سے کبھی بھی مطمئن نہ ھوسکے ھیں ۔ درخواست دینے پر اسکا کیا حشر ھوتا ھے کتنے دن لگتے ھیں اسکو آپ ھی بہتر جانتے ھیں ۔ اسکو بار بار دھرانا میں مناسب نہیں سمجھتا ۔ اس لئے ان ترمیمات کے ذریعہ جو خواھش کی گئی ھے کہ پندرہ دن تک انتظار کرنے کے بعد درخواست کا جواب نہ ملے تو وہ درخت کاٹ سکتا ھے اسکو منظور کیا جائے ۔

* شری بی ۔ ڈی ۔ دیشمکھ ۔ دفعہ ۳ میں جو اصول مضمر ھے اسکی ایک حد تک تائید کرتے ھوئے ھم نے ترمیمات پیش کی ھیں تاکہ جو پروسیجر گورنمنٹ کی جانب سے اختیار کیا جا رھا ھے اس میں تھوڑی بہت سہولت پیدا کی جائے ۔ میں سمجھتا ھوں کہ سوور آف دی بل بھی اس کو تسلیم کرینگے ۔ ھم جانتے ھیں کہ گزٹ میں اسکا اعلان ھوگا اور ۴۶ ۔ اے کے تحت پھلدار درختوں کا بھی اعلان ھوگا ۔ ھم حکومت سے یہ امید کرتے ھیں وہ ایسے ھی جھاڑوں پر اسکو لاگو کریگی جو تناور درخت ھوتے ھیں اس کا تو ھمیں شبہ نہیں ھے کہ چھوٹے موٹے درختوں کے بارے میں بھی ایسا اعلان ھوگا ۔ خاص حالات میں جیسے کہ شبہات اس طرف سے ظاھر کئے گئے مثلاً جھاڑ پرانے ھو جائیں یا بھائی بھائی کا آپس میں جھگڑا ھو جیسے کہ عملی زندگی میں ھمارا تجربہ ھے پھلدار درختوں کو بھی کاٹا جاتا ھے ۔ لیکن ایک جھاڑ کی قیمت پانچ روپیے ھوتو اسکے واسطے کلکٹر کے پاس درخواست دینے اور اسکی پیروی کرنے میں کافی دشواریاں پیش آئینگی اسلئے ترمیم میں یہ خواھش کی گئی ھے کہ پھلدار درخت کاٹا جاتا ھے تو اسکو کاٹنے سے قبل اسکی اطلاع دے ۔ اگر حکومت اسکی اجازت دینا نہیں چاھتی تو درخواست وصول ھوتے ھی اسکی ممانعت کی جائیگی ورنہ اجازت تصور کرتے ھوئے درخت کو کاٹا جائیگا ۔ اس سے میں سمجھتا ھوں کہ جیسے شبہات اور دشواریوں کا اظہار کیا گیا ھے کہ چھ چھ مہینے کلکٹر آفس کو جانا پڑتا ھے وغیرہ وہ ختم ھوجائینگے اور ایک طرف حکومت کا بھی منشاء پورا ھوگا اور

دوسری طرف کسانوں کا بھی فائدہ ہوگا - اسلئے میں سمجھتا ہوں کہ مووور آف دی بل اس امنڈمنٹ کو قبول کرلینگے -

شری کے- وی - رنگاریڈی - مسٹر اسپیکر سر - کل میں ان تمام اعتراضات کا جواب دےچکا ہوں لیکن چونکہ اعتراضات دھرائے گئے ہیں اس لئے رسماً مجھے بھی جوابات کو دھرانے کی ضرورت ہوئی ہے - اس ترمیم کا تین دفعات سے تعلق ہے- وہ دفعات ۳۴ - ۳۶ اور ۴۸ ہیں- اب ان ہی دفعات کے تحت دیگر ثمرہ دار درختوں کا اضافہ کیا جارہا ہے - اور جس طرح تاڑ - سیندھی اور گلمہوہ کے درختوں کو کاٹنے کی مما نعت ہے اسی طرح ان کے بارے میں بھی ممانعت کی جارہی ہے - میں سمجھتا ہوں کہ قانون پڑھے بغیر ہی ترمیم پیش شدہ پر تقاریر میں یہ اعتراض کیا گیا ہے -

ایک ممبر صاحب نے کہا کہ کل میں نے اعتراض کیا تھا لیکن اس کا جواب نہیں دیا گیا - لیکن کل میں نے یہاں تک صراحت کردی تھی کہ ٹماٹے کا درخت بھی ایک میوہ دار درخت ہے لیکن اس میں یہ الفاظ رکھے گئے ہیں-

" fruit-bearing trees of any specific kind "

یعنی خاص میوہ‌دار درختوں سے متعلق ہی اس میں احکام وضع کئے گئے ہیں ایک ممبر صاحب نے فرمایا کہ ان خاص خاص درختوں کا تعین کس طرح ہوگا اور اس کے تعین کے لئے ایک ترمیم بھی انہوں نے پیش کی - انہوں نے کہا ہے کہ ۱۰ دن کی نوٹس کے بعد انکو کاٹنے کی اجازت ہونا چاہئے - ممکن ہے کہ ایسا ہی ہو کیونکہ پہلے سے جو شرائط گلمہوہ - تاڑ اور سیندھی کے درختوں کے لئے ہیں انکو بجنسہ رکھا گیا ہے - اب صرف ان الفاظ کا اضافہ کیا گیا ہے کہ "اور کسی خاص قسم کے ثمرہ دار درخت " مابقی عبارت پہلے ہی کی ہے - اس کے تحت ایک اعلان بھی جاری کیا جائیگا - اگر کسی کو درخت کاٹنا ہو تو پندرہ دن پہلے اطلاع دیں پندرہ دن میں کوئی اعتراض نہو تو وہ کاٹ سکتے ہیں -

شری کے- وی - رام راؤ - اگر ایسا ہو تو ہم اپنی ترمیم واپس لینگے اور اگر ایسا نہو تو..............

شری کے- وی - رنگا ریڈی - ذرا صبر سے سن لیجئے - ضمن (۱) کے تحت کوئی اعلان جاری نہوگا جب تک متعلقہ علاقہ میں ایک عام نوٹس جاری نہو جس کے بعد درخت کاٹے جاسکتے ہیں یعنی تمام پٹہ داروں کو اطلاع دی جائیگی - آم املی وغیرہ کے درختوں کی نسبت نوٹس دی جائیگی - ٹماٹے کے درختوں کے لئے نوٹس کی ضرورت نہیں - ٹماٹے کے درخت تو تین مہینے میں پھل دیتے ہیں اس کے بعد انکو کاٹا جاسکتا ہے -

"...... عام نوٹس جاری کرنے کے بعد جس میں انکو حکم دیا جائیگا کہ وہ ایک معقول مدت کے اندر جس کی صراحت ایسے نوٹس میں کی جائیگی وجہ بتلائیں کہ ایسا اعلان کیوں نہ کیا جائے اور جب تک ان کے عذرات کو اگر کوئی ہوں شہادت کو جو وہ اسکی تائید میں پیش کریں ایسا افسر ساعت نہ کرے جس کو حکومت نے اس بارے میں حسب ضابطہ مقرر کیا ہو اور حکومت ان پر غور نہ کر لے" اعلان جاری نہیں کیا جائیگا ۔

ایک صاحب نے کہا کہ تعلقدار کے پاس جانا پڑیگا یا تحصیلدار کے پاس جانا پڑیگا۔ ہوسکتا ھے ممکن ھے پٹیل بٹواری ھی کو اختیار دیا جائے ۔ کیونکہ جو کچھ بھی ہو عذرات کی تائید میں شہادت قلمبند کرنے کے بعد ھی شرط عائد کریں گے اور کسی نہ کسی سے اجازت لینی پڑیگی ۔

"اگر کوئی درخت متذکرہ ضمن (۱) اس ضمن کے تحت عائد کی ہوئی کسی مانعت ۔ شرط یا پابندی کی خلاف ورزی میں کاٹا جائے ......"

تو اس شخص سے درخت کی قیمت وصول کی جائیگی ۔ ان الفاظ میں ہمنے یہ ترمیم پیش کی ھے کہ "خاص قسم کے درخت"۔ اگر ان پر پابندی عائد نہ کروانا چاھتے ھیں تو اس کا عذر ھوسکتا ھے ۔ تمام ثمرہ دار درختوں کے کاٹنے کی مانعت کے لئے قانون وضع نہیں کیا گیا ھے ۔ بلکہ اس کا امکان ھے کہ آئندہ جس سے ملک کی دولت کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ایسی ھی قطع و برید کی مانعت کی جائے ۔ اس لئے جو اعتراضات کئے گئے ھیں وہ ان اصل ترمیمات کے مدنظر کسی شبہ کی گنجائش نہیں رکھتے۔ ۔ھم دیکھ رہے ھیں کہ املی کے درخت بکثرت کاٹے جارھے ھیں ۔ اس سے پہلے سیندھی تاڑ گلمہوے کے درخت کاٹے جاتے تھے تو ان پرپابندی عائد کی گئی اور اس کے لئے قانون بنانا پڑا ۔ اب درختان املی بکثرت کاٹے جارھے ھیں جس کی وجہ سے املی جس کا استعمال لوگوں میں کافی اھمیت رکھتا ھے گراں ھوگئی ھے اور اس کا ملنا مشکل ھوگیا ھے ۔ اس کی وجہ سے بارش کو بھی نقصان پہنچ رہا ھے ۔ اس لئے یہ قانون لایا گیا ھے ۔ یہ محض پٹہ داروں کے فائدہ کے لئے ھے ۔ اس لحاظ سے میں نے جو ترمیم پیش کی ھے وہ منظور ھونا چاھئے ۔ آنریبل ممبرس جنہوں نے اس پر ترمیمات پیش کئے ھیں میں ان سے یہ درخواست کرتا ھوں کہ وہ اپنی ترمیمات واپس لیں ۔

شری کشتا رام ریڈی ۔ گلمہوے کی قیمت کے بارے میں ۵۰ فیصد کی جو شرط رکھی گئی ھے اس کے بارے میں کیا ھوگا ..........

*Mr. Deputy Speaker* **:** **The Question is :**

**" Add the following as sub-clause (3) :**

**'Provided that the information for felling the fruit-bearing trees shall be given to the authority specified by**

the Government in case of no objection by the said authority within 15 days from the receipt of the notice the Pattedar shall be entitled to fell the tree."

The motion was negatived.

*Mr. Deputy Speaker:* The Question is :

"That clause 3 stand part of the Bill"

The motion was adopted.

Clause 3 was added to the Bill.

*Mr. Deputy Speaker:* The Question is :

"That the short title, commencement and preamble stand part of the Bill"

The motion was adopted.

The short title, commencement and preamble were added to the Bill.

*Shri K. V. Ranga Reddy:* Sir, I beg to move :

"That L. A. Bill No. VIII of 1954, the Hyderabad Land Revenue (Amendment) Bill, 1954, be read a third time and passed."

*Mr. Deputy Speaker:* The Question is :

"That L. A. Bill No. VIII of 1954, the Hyderabad Land Revenue (Amendment) Bill, 1954, be read a third time and passed."

The motion was adopted.

**L. A. BILL NO. XXXIII of 1953, the Hyderabad Municipal and Town Committees (Second Amendment) Bill, 1954.**

*The Minister for Local Government and Education* (Shri Gopal Rao Ekbote): Sir, I beg to move :

"That L. A. Bill No. XXXIII of 1953, the Hyderabad Municipal and Town Committees (Second Amendment) Bill, 1954, be read a first time."

*Mr. Deputy Speaker :* Moti on moved.

شری گوپال راؤ اکبوٹے - مسٹر اسپیکر سر - یہ بل تین چار دفعات میں ترمیم کرنے کے سلسلے میں ھے - دفعہ (۲) میں اکزیکیوٹیو آفیسر کی تعریف کے بعد ایک تعریف بڑھانے کی ترمیم ھے - اس کے نہ ہونے سے یہ دقت ہورھی تھی کہ ۳۶ کے بعد کے دفعہ میں " شل " ( shall ) کے الفاظ استعمال ہوئے ھیں جسکی وجہ سے ھرمیونسپالٹی کیلئے ایک اکزیکیٹیو آفیسر کا ہونا لازمی ہوجاتا ھے - لیکن بعض میونسپالٹیز کی مالی حالت اس بات کی اجازت نہیں دیتی کہ ایک اکزیکیٹیو لافیسر کا عہدہ بھی رکھا جائے اسلئے اسمیں تھوڑی سی وسعت دینے کیلئے اسطرح کی ترمیم کیلئے یہ ڈفینیشن (Definition) رکھی جارھی ھے کہ اگر اگزیکیٹیو آفیسر کا عہدہ قائم کیا جانا ناممکن ہوتو پریسیڈنٹ ھی اگزیکیٹیو آفیسر کے فرائض انجام دیگا - یہ دفعہ (۲) میں ترمیم ھے -

اسی طرح دفعہ (۳۳) ضمن ( ای ) میں بھی ایک ترمیم کیگئی ھے - موجودہ ( ای ) حذف کر کے اسکی جگہ دوسرا ضمن (ای) رکھا جائیگا - دفعہ ۳۳ کے لحاظ سے کنٹرول کے باب (۱۷) کے تحت چند میونسپالٹیز کے متعلق بتوسط کلکٹر سکرٹری کے پاس اور چند ٹاؤن کمیٹیز کے متعلق ڈپٹی کلکٹر کے توسط سے کلکٹر کے پاس ریزولیوشنس اور دوسرا مواد بھیجنے کے احکام - اس کی وجہ سے عملی طور پر کافی مشکلات محسوس کیگئیں - اور اسمیں طوالت بھی ہوتی تھی - اس طوالت اور مشکلات کو دور کرنے کیلئے موجودہ ترمیم پیش کیگئی ھے - اور کلکٹر کے پاس یہ چیزیں بھیجنے کیلئے ان کمیٹیوں کو سہولت بہم پہنچائی گئی ھے -

اسی طرح دفعہ (۳۶) میں جیسا کہ میں نے ابھی کہا "شل " ( shall ) کے الفاظ حذف کر کے " مے " ( may ) کے الفاظ اسلئے رکھے گئے ھیں کہ اگزیکٹیو آفیسر ھر میونسپالٹی کیلئے لازمی طور پر مقرر نہو بلکہ اس کی جگہ پریسیڈنٹ بھی فرائض انجام دے سکے -

اسی طرح دفعہ (۷۷) ضمن (۳) - اے اور بی کو تبدیل کیا گیا ھے - اے - اور بی کو حذف کر کے یہ دونوں صورتیں رکھی گئی ھیں - آپکو معلوم ہوگا کہ دفعہ ۷۷ اس صورت سے متعلق ھے جب کہ بعض ناگزیر صورتوں میں کمیٹی اپنے فرائض صحیح طور پر انجام دینے کے قابل نہو تو اس دفعہ کے تحت کمیٹی برخاست شدہ متصور ہوتی ھے اور موجودہ قانون کے لحاظ سے جو نامنیٹڈ ممبرس ہوتے ھیں وہ دوسرے نامینیٹڈ ممبرس کی مدد سے نامزد کریگی کاروبار چلائینگے - یہ طریقہ نہ صرف غیرجمہوری بلکہ موجودہ ڈھانچہ میں جچنے والا نہیں ھے - اس لئے اسکو اسطرح بنایا گیا ھے کہ دوسرے منتخبہ ارکان کی ممبرشپ مسدود ہوجاتی ھے تو اسکے ساتھ نامنیٹڈ ممبرس کی ممبر شپ بھی مسدود ہونی چاھئے - اور مکرر انتخابات ہونے تک ساری میونسپالٹی کے کاروبار گورنمنٹ کسی

ایسے شخص کے تفویض کرے گی جو ان کا اڈمنسٹریشن چلائیگا ۔ اسلئے دفعہ ۷۷ ضمن (۳) اے اور بی میں ترمیات لائی گئی ھیں ۔

اسی طرح دفعہ ۸۰ میں ترمیم ھے ۔ ۔ ۔

*Mr. Deputy Speaker :* How is it that after clause 4, there is clause 6 ? There is no clause 5.

*Shri Gopal Rao Ekbote :* On page 11, there is clause 5. I have covered clauses 3, 4 and 5 ; and I have now come to clause 6.

۸۰ کی موجودہ تشکیل کے لحاظ سے اسکی گنجائش نہیں ھے کہ اسٹیابلشمنٹ پر خرچہ کیا جاسکے ۔ اس لحاظ سے اس میں ترمیم کی جارھی ھے ۔

یہ مختصر وجوہ و فحوی ھیں جنکے لحاظ سے ان ۴-۵ کلازس کا یہ مختصر بل لایا گیا ھے ۔ یہ صرف ضابطہ کے دفعات ھیں جنکے ذریعہ زیادہ سہولتیں فراھم کیجارھی ھیں ۔ میں امید کرتا ھوں کہ ایوان انکو متفقہ طور پر منظور کریگا ۔

شری کے ۔ انںت ریڈی ( پالکنڈہ) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ یہ ترمیمی قانون جو ھاؤس کے سامنے پیش کیا گیا ھے جیسا کہ ابھی ابھی آنریبل منسٹر نے فرمایا ضابطہ کی چند خامیوں کو دور کرنے کے بارے میں آیا ھے ۔ در اصل جو ٹاؤن میونسپل کمیٹیز ایکٹ سنہ ۱۹۰۱ع ھے اس میں کئی خامیاں تھیں ۔ جیسے جیسے ان خامیوں کا علم ھوتا جا رھا ھے ان میں اصلاح ھو رھی ھے ۔ اس نوبت پر میں آنریبل منسٹر کے علم میں چند باتیں لانا چاھتا ھوں ۔ اسی طرح ایک اور بل میونسپل ٹاؤن کمیٹیز کے سلسلے میں بھی ھاؤس کے سامنے پیش ھوا ھے ۔ اس میں بھی چند چیزیں پیش کی گئی ھیں میں آنریبل منسٹر کی توجہ اس جانب مبذول کراؤنگا کہ حال ھی میں جب یہاں ڈیمانڈس فارگرانٹس ( Demands for grants ) زیر بحث تھے تو آنریبل منسٹر نے فرمایا تھا کہ نامنیشن ( Nomination ) کے اصول کو نکالنے کے لئے ترمیم لائی جا رھی ھے ۔ سب نے ان دونوں بلز میں دیکھنے کی کوشش کی کہ وہ کہاں ھے ۔ لیکن مجھے افسوس ھے کہ ان دونوں مسودات قانون میں اس کا کہیں ذکر نہیں ھے ۔ جب آنریبل منسٹر نے یہ تصفیہ کردیا ھے کہ نامنیشن کے اصول کو ختم کرنا چاھئے تو پھر ان بلز میں اس کا ذکر کیوں نہیں ۔ ؟ شائد وہ غلط فہمی کی بناء پر کہا گیا ھے کہ اس کا بل انٹروڈیوس ھوا ھے ۔ میں آنریبل منسٹر سے رکویسٹ ( Request ) کرونگا کہ وہ اس بارے میں ترمیمی قانون لاکر نامنیشن کو نکالنے کی کوشش کریں ۔

دوسری چیز میں آنریبل منسٹر سے کانفیڈنس ( Confidence )
کے سلسلے میں عرض کرونگا - یہ تجربۃ رہا ہے کہ پریزیڈنٹ ( President )
اور چیرمن ( Chairman ) پر کمیٹی کا وشواس نہیں رہتا اورکمیٹی
نو کانفیڈنس موشن پاس کرتی ہے - لیکن قانون میں ایسا کوئی ضابطہ نہیں ہے کہ
پریسیڈنٹ استعفا دے - چنانچہ ایسی کئی مثالیں ہیں کہ پریزیڈنٹ کے خلاف نوکانفیڈنس موشن
پاس ہونے کے باوجود بھی پریسیڈنٹ استعفی نہیں دیتے- جب وہ ایک الکٹڈ (Elected)
باڈی ہوتا ہے تو اس پر وشواس نہ ہونے کی صورت میں فوری استعفا دیدینا
چاہئے - لیکن اسکی گنجائش قانون میں نہیں ہے - اس جزو کو قانون میں لانے کی
ضرورت ہے - اسی طرح کی کئی کمزوریاں قانون میں ہیں - اسکی وجہ یہ ہے کہ اس
قانون کو لیجسلیچر ( Legislature ) نے پاس نہیں کیا ہے بلکہ
اکزیکیوٹیو باڈی ( Executive body ) نے پاس کیا ہے - میں آنریبل
منسٹر سے رکوسٹ کرونگا کہ وہ ان خامیوں کو نکالنے کی کوشش کریں - اور میں نے جو
سجھاؤدئے ہیں ان پرغور کریں اور آئندہ سشن میں اس بارے میں ترمیم لانے کی کوشش کریں -

* شری جی - سری راملو ( منتھنی ) میونسپل ٹاؤن کمیٹیز ایکٹ م. سکشنس کا ایک
ترمیمی بل لایا گیا ہے - یہ بہت ضروری اور وقتیہ ہے - اسکے سوا ایک اور بل آنریبل
منسٹر لوکل سلف گورنمنٹ نے ہمارے سامنے رکھا ہے - فسٹ ریڈنگ کے موقع پر میں
آنریبل منسٹر کی توجہ اس جانب مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ اس میں چند خامیاں
ہیں جنکی وجہ سے رکاوٹیں پیدا ہوتی ہیں - روزمرہ کی کارروائیوں اور بحث پیش کرنے
میں رقومات کے سلسلے میں اور دوسرے کاموں میں دقت ہوتی ہے - اور تمام امورکے
بارے میں جب لوکل باڈیز کانفرنس ہوئی تھی یہ تمام باتیں آئی تھیں اور خود
آنریبل منسٹر بھی اس میں موجود تھے - وہاں رزولیوشنس پاس کئے گئے جنکی کاپیز
( Copies ) بھی آنریبل منسٹر کو بھیجی گئی ہیں اور ہمیں بھی ملی ہیں-
ایک مرتبہ انہوں نے وہاں بھی اور اسمبلی میں بھی تقریر کرتے ہوئے جو کچھ فرمایا
تھا اس جانب انکا دھیان پر اشچت کرنا چاہتا ہوں کہ لوکل سلف گورنمنٹ کے قانون
میں جو اوستھ ہے اور میونسپالیٹیز جس طرح کام کر رہی ہیں اس میں آئے دن پیچیدگیاں
پیدا ہوتی جا رہی ہیں - میں نہیں سمجھتا کہ اسطرح عجلت سے کام کرتے ہوئے
کانگریسی حکومت زیادہ دن رہ سکتی ہے - ابھی تین سال توگزر چکے ہیں اب دو سال
باقی رھگئے ہیں - میونسپالیٹیز کے قوانین کو آڑے نہ لاتے ہوئے انٹلکچوول (Intellec-
tual ) طور پر اگر آپ لاتے تو اسمبلی کا وقت بھی بچ جاتا - اور جو
رکاوٹ تھی وہ بھی ان سے دور ہو جاتی - لیکن ایسا نہیں کیا گیا امنڈنگ بل (Amending
Bill )کے لانے کا جو طریقہ ہے اوس طریقہ سے نہیں لایا گیا ہے -

میں آنریبل منسٹر فار لوکل سلف گورنمنٹ کے دھیان میں یہ چیزیں لانا چاھتا ھوں - آپ جب منسٹر ھوئے تو مجھے امید تھی کہ پانچ چھ امنڈنگ بل لائینگے اور اون تمام خرابیوں کی جانب توجہ کرینگے جنکا دور کرنا ضروری ھے - لیکن دوسرے امنڈنگ بلس کو پنڈنگ میں رکھکر صرف ایک امنڈنگ بل لایا گیا ھے - سب ایک ساتھ لائے جاتے تو اچھا ھوتا - اسکے یہ معنی نہیں کہ پوری پیچیدگیاں ایک ساتھ دور ھوجائینگی لیکن میں سمجھتا ھوں کہ (۹۰) فیصد پیچیدگیاں دور ھوسکتی تھیں - کمیٹیاں ھو رھی ھیں رزولیوشنس پاس ھو رھے ھیں اور یہ ساری چیزیں ھمارے سامنے ھیں تو پھر ان پر عمل کرنے کے لئے میں سمجھتا ھوں کہ زیادہ وقت کی ضرورت نہ ھونی چاھئے - لہذا مینونسپل ٹاؤن کمیٹیز کی انکم کے بارے میں میں کہونگا کہ مینونسپالیٹیز کے حدود کے اندر جو زمینات ھیں ان پر جو کاشت ھوتی ھے اسکا جو واٹر چارج ( Water charge ) یا سورس آف واٹر (Source of water) ھوتا ھے اوسکے اخراجات جانے کے بعد اسکی آمدنی راست مینونسپالیٹی کو ملنا چاھئے - بجائے اسکے کہ پروفیشنل ٹکس وصول کیا جائے واٹر سورس کے اخراجات کو منہا کرکے مابقی آمدنی مینونسپالیٹی کو دی جائے تو میں سمجھتا ھوں کہ ھزاروں روپیہ کی آمدنی ھوسکتی ھے - گریڈڈسسٹم ( Graded System ) پر پروفیشنل ٹکس عائد کرنے کے لئے جو کہا گیا ھے میں کہونگا کہ اوس سے کوئی فائدہ ھونے والا نہیں ھے - ھمارا تجربہ ھے کہ معمولی ھوٹل سے بھی وھی ٹکس لیا جاتا ھے اور چنے پھٹانے بیچنے والے سے بھی وھی ٹکس لیا جاتا ھے - انکم وغیرہ کے تخمینہ کرنے کا کوئی سادھن نہیں ھے کہ گریڈڈ سسٹم پر بڑے دکانداروں سے زیادہ اور چھوٹے دکانداروں سے کم ٹکس لیا جانا چاھئے - ایسی تمام باتوں پر دھیان دیا جائے تو بہتر ھوگا - میں نہیں سمجھتا کہ اس طرح کے امنڈنگ بلس سے کچھ ٹھیک کام ھوسکتا ھے - میں منسٹر صاحب سے امید رکھتا ھوں کہ وہ دوسرے امنڈنگ بلس بھی جلد لائینگے ورنہ صرف ایک بل لانے سے کوئی فائدہ نہیں ھوگا -

* شری پی - ڈی - دیشمکھ - مسٹر اسپیکر سر - مینونسپل ٹاؤن کمیٹیز کے سلسلہ میں جو ترمیم ھاؤز کے سامنے ھے اوس بارے میں میں اپنے خیالات کا اظہار کرنا چاھتا ھوں - دو سال سے ٹاؤن کمیٹیز کے سلسلہ میں جو بلس وجود میں آئے اون کے سلسلہ میں الکشن سے پہلے اور الکشن کے بعد کافی احتجاج ھوتا رھا کہ نامنیشن کا جو طریقہ اختیار کیا گیا ھے وہ غیر جمہوری ھے - ریپریزنٹیشنس ( Representation ) کے ذریعہ حکومت کو توجہ دلائی جاتی رھی - اسمبلی میں توجہ دلائی گئی - منسٹر صاحب نے کہا تھا کہ ھم مجبور ھیں - پہلے کی حکومت منتخبہ حکومت نہ تھی ایسی حالت میں ھم کوئی بل نہیں لاسکتے - اب جبکہ الکشن ختم ھوچکے اس قانون کو تشنہ پایا گیا - ھم نے خود ریپزنٹیشن لاکر منسٹر صاحب کی توجہ اس جانب مبذول کی - انہوں نے اس امر کا

اعتراف کیا کہ وہ خود شخصی طور پر اسکو مناسب نہیں سمجھتے لیکن یہ جو جوائینٹ رسپانسبیلیٹی ( Joint responsibility ) کا مسئلہ ہے اسلئے کچھ نہیں کرسکتے۔ میں عرض کرونگا کہ یہ ایسی باتیں ہیں جنہیں ہم اس جمہوری دور کے وزراء سے سننا نہیں چاہتے ۔ منسٹر صاحب انچارج اپنی ترقی پسندی جتاتے ہیں اسکے باوجود وہ ایسی چھوٹی موٹی ترمیمات لاتے ہیں ۔ ہمیں امید تھی کہ اس قانون میں جتنی ضروری ترمیمات ہیں وہ پیش کیجائینگی لیکن ایسا نہیں ہوا ۔ میں نے یہ خیال کیا تھا کہ جب منسٹر صاحب ریزنس اینڈ آبجکٹس ( Reasons and objects ) بیان کرینگے تو اوس وقت اسکی وضاحت کرینگے کہ جو دشواریاں ہیں انکو رفع کرنے کیلئے وہ کیا کرنے والے ہیں ۔ آیا کوئی اور ترمیمات لانے والے ہیں یا کیا ۔ لیکن انہوں نے اسکی کوئی وضاحت نہیں کی ۔ صرف چھوٹی موٹی دشواریاں جو گورنمنٹ محسوس کرتی ہے انکو رفع کرنے کیلئے ترمیمات لائے جاتے ہیں اور عوامی مسائل کے سلسلہ میں ٹال مٹول سے کام لیا جاتا ہے ۔ اس بارے میں عوام میں ایک تشویش اور بیچینی ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ منسٹر صاحب اس تنقید کے جواب میں وضاحت کرینگے ۔ کیا وہ سمجھتے ہیں کہ ابھی اسکے لئے کوئی مناسب وقت یا موقع نہیں آیا ۔ یا وہ کونسی مشکلات ہیں جنکی وجہ سے مکمل ترمیمات نہیں لائے گئے ۔ الکشن کے بارے میں جو دشواریاں رہی ہیں اوس سلسلہ میں نامنیشن کو جواز قرار دینے کیلئے حکومت نے یہ کہا کہ نامنیشن کے ذریعہ ایسے لوگوں کو لیا جاتا ہے جو ٹکنیشینس ( Technicians ) ہیں ۔ انجینیرس ہیں ۔ ڈاکٹرس ہیں ۔ ایسے سکشنس ( Sections ) کو آپ نامینیٹ کرنا چاہتے ہیں تو کیجئیے لیکن ہمارا یہ کہنا ہے کہ انکو رائے دینے کا حق نہ ہونا چاہئے ۔ ہم دیکھتے ہیں کہ جہاں جہاں نامنیشنس ہوئے ہیں وہاں یہ حال ہے کہ ڈپارٹمنٹ نے ایک فہرست تحصیلدار سے لیکر ممبر آف دی ریوینیو بورڈ تک کی بنالی ہے .....

مسٹر ڈپٹی اسپیکر ۔ میں سمجھتا ہوں کہ موجودہ بل کے پرویو ( Purview ) میں یہ مسئلہ نہیں آتا ۔

شری بی ۔ ڈی ۔ دیشمکھ ۔ میں کہونگا کہ فرسٹ ریڈنگ کے موقع پر یہ باتیں کہی جاسکتی ہیں ۔ اسطرح کی جو فہرست مرتب کیگئی ہے اوس میں اصول کو برقرار نہیں رکھا گیا نہ صرف یہ بلکہ ایسے لوگوں کے نام اسمیں دئے گئے ہیں جو اصول سے مطابقت نہیں رکھتے ۔ جن سیاسی پارٹیوں کی اکثریت ہے وہاں نامینیشنس کے ذریعہ انکو اقلیت میں لانے کی کوشش کیگئی ہے ۔ میں گیورائی تعلقہ کی مثال دونگا ۔ وہاں پی ۔ ڈی ۔ ایف پارٹی میجاریٹی ( Majority ) میں تھی لیکن نامنیشن کے ذریعہ اسکو میناریٹی ( Minority ) میں تبدیل کیا گیا ۔ ان چیزوں کو منسٹر صاحب کے ملاحظہ میں پیش کیا گیا ۔ انہوں نے وعدہ کیا تھا کہ میجاریٹی کو میناریٹی میں تبدیل نہیں کیا جائیگا ۔ ہم نے ایک امپارشل ( Impartial ) نام پیش کیا تھا کہ فلاں

